# الدعا والاستجابة

الفه

المفتقر الی ربہ الصمد السید احمد

حسب فرمائش

منشی فضل الدین تاجر کتب قومی کشمیری بازار لاہور

مطبوعہ مصطفائی پریس لاہور

سنہ ۱۸۹۹ء

قیمت فی جلد ۲ر

# الدعاء والاستجابة



الفہ



المفتقر الی اللہ الصمد السیّد احمد



سنہ ۱۸۹۹ء

# سر سید احمد خاں صاحب مرحوم و مغفور کی بعض تصنیفات کی فہرست

## مجموعہ لکچرز سر سید احمد خاں صاحب مرحوم و مغفور

اس میں سر سید مرحوم و مغفور کے کل لکچرز اور اسپیچیں غدر کے زمانہ کے بعد سے لیکر آج تک یعنی سر سید کی رحلت تک جتنی ہیں سب جمع کئے گئے ہیں۔ اس مجموعہ کے شروع میں سر سید مرحوم کی وہ مقبول اور دلوں کو ہلا دینے والی دعائیں جو سید صاحب نے وقتاً فوقتاً خداوند تعالیٰ کی جناب میں مانگی ہیں اس مجموعہ کے شروع میں درج کردی گئی ہیں۔ دعائیں بہت ہی پُراثر اور مقبول ہیں۔ ان دعاؤں کے پڑھنے سے طبیعت فوراً اپنے مالک حقیقی و احد مطلق کی طرف نہایت انکساری سے رجوع ہوجاتی ہے + قیمت ——— عہ

## مرحوم سر سید کے گذشتہ ہفت رسالہ اخلاقی و تمدنی و مذہبی مضامین متعلقہ تہذیب الاخلاق

سر سید مرحوم و مغفور کے گذشتہ ہفت رسالہ تہذیب الاخلاق کے مضامین جنکی قوم کو از حد ضرورت تھی یعنی از ابتدا سنہ ۱۲۸۷ ہجری سے لغایت سنہ ۱۲۹۳ ہجری چھپ کر تیار ہو گئے ہیں۔ اس میں سر سید کے وہ پُرزور اور دلچسپ مضامین ہیں جن کے پڑھنے سے ایک قسم کی روشنی پیدا ہوتی ہے۔ تعداد میں یہ مضامین ایک کم سو ہیں۔ اخلاقی اور تمدنی مضامین کا مخزن ہیں۔ اسلامی مسائل سے واقفیت حاصل کرنے کے لئے ایک کورس ہیں۔ مضامین نگاری کے لئے اتالیق اور اردو لٹریچر کی جان۔ یہی مضامین ہیں جنہوں نے سر سید کا بول بالا کیا۔ مسلمانوں کو خواب غفلت سے جگایا۔ اسلام اور اسلامی ہمدردی کا سبق پڑھایا۔ ان مضامین کے مطالعہ سے آپ کو سر سید مرحوم کی محنت شاقہ کا نشان ملیگا۔ کہ اس مرحوم نے قوم کی اصلاح کے لئے کیا کیا تکلیفیں اٹھائیں اور کس قدر مشکلات کا سامنا ہوا۔ یہ تو پڑھنے سے روشن ہوجائیگا کہ قوم کو اس کتاب کی کہاں تک ضرورت ہے ۶۳۲ صفحے کی کتاب ہے + قیمت ——— للعہ

## تفسیر القرآن جلد اول

یعنی تفسیر اردو سورۃ الفاتحہ و سورۃ البقر مصنفہ سر سید مرحوم و مغفور۔ سر سید مرحوم تو ہم سے ہمیشہ کے لئے رخصت ہو گئے لیکن یہ زندہ یادگار ہمیشہ کے لئے چھوڑ گئے جس سے قوم ہمیشہ مستفیض ہوتی رہیگی + قیمت ——— للعہ

## احکام طعام اہل کتاب

مسلمانوں کو یہود اور نصاریٰ کے ساتھ کھانا کھانے کیواسطے اسلام کے احکام۔ اس میں سر سید مرحوم نے نہایت معتبر حدیثیں اور قرآن کریم کی پاک آیتیں جمع کرکے اس پر بحث کی ہے اور نہایت خوبی سے اس بات کو ثابت کیا ہے کہ قرآن پاک اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں کیا تعلیم دی ہے + قیمت ——— ۴ر

غرض کہ لفظ دعا اور ندا میں بلحاظ اُسکے حقیقی معنی کے امر مسئول عنہ داخل نہیں ہوتا

بلکہ وہ علیحدہ بیان کیا جاتا ہے جیسے کہ ان دو آیتوں میں ہے پہلی آیت یہ ہے

هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهٗ قَالَ رَبِّ هَبْ لِي مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ

سَمِيْعُ الدُّعَآءِ (آیت ۳۳ - ال عمران ۳) اور دوسری آیت یہ ہے وَزَكَرِيَّا اِذْ

نَادٰى رَبَّهٗ رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ (آیت ۸۹ - الانبیاء ۲۱) ؎

بہت جگہ قرآن مجید میں بغیر لفظ دعا کے سوال کیا گیا ہے اور حاجت چاہی گئی

ہے جیسے حضرت ابراہیمؑ نے کہا رَبِّ هَبْ لِيْ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ فَبَشَّرْنٰهُ بِغُلٰمٍ

حَلِيْمٍ (آیت ۹۸ و ۹۹ - الصافات ۳۷) اور سُوْرَةُ النَّمْل میں جو آیت ہے اَمَّنْ

يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ (آیت ۶۳ - النمل ۲۷) اس میں بھی لفظ

دعا اُنہیں معنوں میں آیا ہے جو اَور آیتوں میں آیا ہے اور مسئول عنہ پر بولا نہیں گیا

ہے بلکہ اُسکا مطلب یہ ہے کہ اذا دعاہ بکذا وکذا ؎

لیکن اگر خدا سے کچھ مانگا جاوے اور سوال کیا جاوے تو اُس حالت میں

بھی خدا کی طرف متوجہ ہونا اور اُسکو معبود برحق سمجھنا لازم آتا ہے اور لفظ ندا لفظاً

یا معناً اُسپر مصدر ہوتا ہے اس لیئے دعا کا لفظ مسئول عنہ پر بھی بولا جاتا ہے اور

لفظ دعا کے معنی الابتہال الی اللہ بالسؤال کے ہوجاتے ہیں یعنی عاجزی کے

ساتھ خدا سے کچھ مانگنے کے اور یہی سبب ہے کہ دعا کو بمعنی اوّل لو یا بمعنی ثانی

عبادت کہا گیا ہے۔ چنانچہ اس آیت میں وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# الدعاء والاستجابۃ

دعا اور ندا دو لفظ مرادف ہیں اور اُن کے لغوی معنی پکارنے کے ہیں حضرت زکریا کے حال میں ایک جگہ خدا نے فرمایا وزکریا اذ نادیٰ ربّہٗ اور یہ کافی ثبوت اس بات کا ہے کہ دعا اور ندا دو مرادف لفظ ہیں۔ خدا کو پکارنا اسکی طرف متوجہ ہونا اور اسکو حاضر سمجھنا اور اسکے اِلٰہ اور معبود برحق ہونے کا اقرار کرنا ہے۔ پس جو شخص کہ اسطرح پر خدا کو پکارتا ہے خدا اسکو قبول کرتا ہے قال اللہ تعالیٰ وقال ربکم ادعونی استجب لکم (آیت ۶۲ - المومن ۴۰) اور دوسری جگہ فرمایا ہے وَاِذَا سَأَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ وَالْيُؤْمِنُوْا بِيْ لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ (آیت ۱۸۲ - البقر ۲) ٭

کہ اُدْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ ان سوالوں پر جن کا ہونا مقدر نہیں ہے کسی طرح صادق نہیں آسکتا۔

تقدیر کی دو قسمیں مبرم اور معلق قرار دینا بچوں کی باتیں ہیں اور اس پر بھی کوئی فائدہ مترتب نہیں ہوتا کیونکہ جسکو تقدیر معلق قرار دیا جاتا ہے وہ بھی بمنزلہ اوسی کے ہوجاتی ہے جسکو تقدیر مبرم کہا جاتا ہے۔ معہذا اُدْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ کا وعدہ عام ہے اور اُس میں کوئی چیز اور کوئی شخص مستثنےٰ نہیں ہے اور جبکہ یہ ثابت ہے کہ حصول سوال منحصر مقدر پر ہے تو استجابت دعا جسکا وعدہ خدا نے کیا ہے وہ اَور کوئی معنی رکھتا ہے۔

ہاں اس میں شبہ نہیں کہ بعض امور جن کا ہونا مقدر میں ہے اور اُن کے لیئے بھی دعا مانگی جاتی ہے وہ حاصل ہوجاتے ہیں اور اُن پر استجابت کا مجازاً اطلاق کیا جاسکتا ہے جیسے کہ اس آیت میں هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهُ قَالَ رَبِّ هَبْ لِي مِن لَّدُنكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً إِنَّكَ سَمِيعُ الدُّعَاءِ فَنَادَتْهُ الْمَلَائِكَةُ وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي فِي الْمِحْرَابِ أَنَّ اللَّهَ يُبَشِّرُكَ بِيَحْيَىٰ مُصَدِّقًا بِكَلِمَةٍ مِّنَ اللَّهِ وَسَيِّدًا وَحَصُورًا وَنَبِيًّا مِّنَ الصَّالِحِينَ (آیت ۳۳-۳۴-آل عمران) اور جیسے کہ اس آیت میں ہے وَزَكَرِيَّا إِذْ نَادَىٰ رَبَّهُ رَبِّ لَا تَذَرْنِي فَرْدًا وَأَنتَ خَيْرُ الْوَارِثِينَ فَاسْتَجَبْنَا لَهُ وَوَهَبْنَا لَهُ يَحْيَىٰ وَأَصْلَحْنَا لَهُ زَوْجَهُ إِنَّهُمْ كَانُوا يُسَارِعُونَ فِي الْخَيْرَاتِ وَيَدْعُونَنَا رَغَبًا وَرَهَبًا وَكَانُوا لَنَا خَاشِعِينَ (آیت ۸۹-۹۰-الانبیاء)

اِنَّ الَّذِيْنَ يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِيْ سَيَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دَاخِرِيْنَ (آیت ۱۲
اَلْمُومن ۴۰) عبادت کا لفظ مرادف دعا کے آیا ہے اس لیئے کہ شروع آیت مین
اُدْعُوْنِيْ کا لفظ ہے تو اُسکی مناسبت سے یَسْتَکْبِرُوْن کے بعد عَنْ دعائی
آتا مگر وہاں عَنْ عِبَادَتِيْ آیا ہے جو کافی ثبوت ہے کہ دعا اور عبادت مرادف
لفظ ہیں +

اِسی آیت کے مطابق دو حدیثیں مشکوۃ شریف میں موجود ہیں پہلی حدیث یہ ہے
عن النعمان بن بشیر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الدعاء هو
العبادة ثم قراء وقال ربکم ادعونی استجب لکم رواه احمد والترمذی
وابوداؤد والنسائی وابن ماجه دوسری حدیث یہ ہے عن انس قال قال
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الدعاء مخ العبادة رواه الترمذی +

باقی رہی استجابت دعا، اگر استجابت دعا کے معنی اُس سوال کا پورا کر دینے
کے قرار دیئے جاویں تو اُس میں دو مشکلیں پیش آتی ہیں۔ اوّل یہ کہ ہزاروں دعائیں
نہایت عاجزی اور اضطرار سے کیجاتی ہیں مگر سوال پورا نہیں ہوتا جسکے معنی یہ ہوتے
ہیں کہ دعا قبول نہیں ہوئی حالانکہ خدا نے استجابت دعا کا وعدہ کیا ہے۔ دوسرے یہ
کہ جو امور ہونے والے ہیں وہ مقدر ہیں یعنی علم الٰہی میں ہیں اور جو نہیں ہونے
والے ہیں وہ بھی علم الٰہی میں ہیں۔ اُن مقدرات کے برخلاف ہرگز نہیں ہو سکتا۔
پس اگر استجابت دعا کے معنی سوال کا پورا ہونا قرار دیئے جاویں تو خدا کا یہ وعدہ

احمد قوله اما ان یعجل له اس کا یہی مطلب ہے کہ اگر وہ امر مقدر ہے
تو وہ ہوجاوے گا وقوله اما ان یدخرها فی الآخرة یہ اُنہی امور پر اشارہ
ہے جو مقدر نہیں ہیں اور دعا کے عبادت ہونے کے سبب اُسکا ثواب
آخرۃ میں ملیگا وھذا ھو قوله تعالیٰ ادعونی استجب لکم وقوله اما
ان یصرف عنه من السوء کما قال الله ویکشف السوء اس سے یہی
مراد ہے کہ وہ دعا اُس قوت کو تحریک کرنے والی ہوتی ہے جس سے اُس رنج
و مصیبت و اضطرار میں جو مطلب حاصل ہونے سے ہوتا ہے تسکین دیتی ہے
اور جبکہ دعا دل سے اور اپنے تمام فطرتی قواء کو متوجہ کرکے کیجاتی ہے اور خدا
کی عظمت اور بے انتہا قدرت کا خیال اپنے دل میں جمایا جاتا ہے تو وہ قوت
تحریک میں آتی ہے اور اُن تمام قوتوں پر جن سے اضطرار پیدا ہوا ہے اور اُس
مصیبت کا رنج برانگیختہ ہوا ہے اُن سب پر غالب ہوجاتی ہے اور انسان کو
صبر و استقلال پیدا ہوجاتا ہے اور ایسی کیفیت کا دل میں پیدا ہونا لازمۂ عبادت
ہے اور یہی دعا کا مستجاب ہونا ہے ؛

انسان کی فطرت میں یہ بات داخل ہے کہ جب اُس پر کوئی مصیبت آتی ہے
اور اُس کے دل کو اضطرار ہوتا ہے تو وہ کسی کی طرف استمداد و استعانت کے
لیئے رجوع کرتا ہے اگر وہ امر ایسا ہو کہ کوئی انسان اُس کی مدد کرسکتا ہے تو وہ انسان
کی طرف رجوع کرتا ہے اور اگر وہ امر کسی انسان کی مدد سے بالاتر ہے تو کسی

حضرت زکریا کے بیٹا پیدا ہونے کو مجازاً استجابت دعا کہا جاوے کیونکہ بیٹا ہونا مقدر میں تھا وہ ضرور ہوتا تھا - اسیطرح حضرت ابراہیمؑ کی اس دعا کی نسبت رَبِّ هَبْ لِي مِنَ الصَّالِحِينَ فَبَشَّرْنَاهُ بِغُلَامٍ حَلِيمٍ (آیت ۹۸-۹۹ - الصافات ۳۷) مجازاً استجابت دعا کہا جاتا ہے کیونکہ بیٹا ہونا مقدرات میں سے تھا -

اور جبکہ یہ بات محقق ہوئی کہ دعا عبادت ہے جو دل سے اور خضوع و خشوع سے ہو اُس کے قبول کرنے کا خدا نے وعدہ فرمایا ہے اور وہ کبھی نامقبول نہیں ہوتی تو استجابت دعا کی ٹھیک مراد عبادت کے قبول کرنے اور انسان کے دل میں جو حالت کہ صدق دل سے عبادت کرنے میں پیدا ہوتی ہے اُس کے پیدا ہونے کی ہوئی - وھذا ما وعد اللہ وان اللہ لا یخلف المیعاد قَالَ اللہُ تعالےٰ إِنَّ اللَّهَ لَا يُضِيعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِينَ (آیت ۱۲۱ - التوبۃ ۹) وَقَالَ وَاصْبِرْ فَإِنَّ اللَّهَ لَا يُضِيعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِينَ (آیت ۱۱۷ - ھود ۱۱) إِنِّي لَا أُضِيعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِنْكُمْ مِنْ ذَكَرٍ أَوْ أُنْثَىٰ بَعْضُكُمْ مِنْ بَعْضٍ (آیت ۱۹۳ - آل عمران ۳) ÷

جو معنی استجابت دعا کے مَیں نے بیان کیئے اُسکے مناسب مشکوٰۃ میں ایک حدیث ہے عن ابی سعید الخدری ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ما من مسلم یدعو بدعوۃ لیس فیھا اثم ولا قطیعۃ رحم الا اعطاہ اللہ بھا احدی - ثلث اما ان یعجل لہ دعوتہ واما ان یدخرھا لہ فی الاٰخرۃ واما ان یصرف عنہ من السوء مثلھا قالوا اذا فکثر قال اللہ اکثر رواہ

اُسکو کہا گیا ہے کہ خدا ہی سے مانگو جو مانگو۔ واللہ یعلم انہا مقدرام
الا فان لم یکن مقدرا یعطیک ثوابہا و یدخرہا لک فی الاخرۃ فاما
فی الدنیا یصرف عنک من السّوء مثلہا۔ فانظر ما تفعل فی امور دنیاک
انت تسعی بکمال جہد و اہتمام فی حصولہا و تعلم انہا لا تحصل ان
لم یکن مقدرا فان لک ان قصرت فی الدّعاء الی اللہ مع ان اللہ عزّوجل
وعدک احدی ثلث اما ان یعجل لک دعوتک و اما ان یدخرہا لک
فی الاخرۃ و اما ان یصرف عنک من السّوء مثلہا و لہذا قال رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من لم یسال اللہ یغضب علیہ رواہ ابوھریرہ
(مشکوٰۃ) ؎

وھذہ دعائی الی اللہ - رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ
(آیت ۱۲۱ - البقرہ ۲) ؎

رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَا اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ وَاَرِنَا
مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ (آیت ۱۲۲ - البقرہ ۲)
رَبَّنَا اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا وَمَا لَهُ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ (آیت ۱۹۶ - البقرۃ ۲)
رَبَّنَا اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ (آیت ۱۹۷ - البقرہ ۲)
رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِيْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى
الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا

ایسی ہستی سے امداد چاہتا ہے جو اُس کے نزدیک اُس امر میں مدد کر سکتی ہے
مگر خدا نے ہمکو اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ کی تعلیم دی ہے اور اُس کا لازمہ
یہ ہے کہ ہم کسی امر میں سوائے خدا کے اَور کسی سے مدد نہ چاہیں - وہ امر کیسا
ہی بُرا یا کیسا ہی چھوٹا ہو ؛

مشکوٰۃ میں یہ حدیث حضرت انسؓ سے مروی ہے قال قال رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلّم لیسال احدکم ربہ حاجتہ کلّھا حتّی یسال
شسع نعلہ اذا نقطع یعنی ہر شخص اپنی تمام حاجتیں خدا ہی سے مانگے یہاں تک
کہ اگر اُس کی جوتی کا تسمہ ٹوٹ جاوے تو اُسکو بھی خدا سے مانگے - پس دعا سے
مقصد یہ ہے کہ ہر حال میں بندے کو خدا سے تعلّق اور ہر امر میں اُس کی طرف
رجوع رہے نہ کسی غیر کی طرف ؛

جو لوگ کہ حقیقت دعا سے اور جو حکمت اُسمیں ہے اُس سے ناواقف ہیں وہ کہہ
سکتے ہیں کہ جب یہ امر مسلّم ہے کہ جو مقدر نہیں ہے وہ نہیں ہونے کا تو دعا سے کیا
فائدہ ہے - مگر اُس میں چند ناسمجھیاں ہیں - اوّل تو یہ معلوم نہیں کہ وہ مقدر ہے یا
نہیں - دوسرے یہ کہ وہ ایسا کہنے میں فطرت انسانی کو بھول جاتے ہیں کہ انسان
کی فطرت میں یہ امر داخل ہے کہ حالت اضطرار میں یا حصول مطلب کے لیئے
دوسرے سے استمداد کی خواہش رکھتا ہے بلا خیال اس کے کہ وہ ہوگا یا نہیں
اور انسان کی یہ فطرت اُس سے جدا نہیں ہو سکتی اور مقتضائے اُسکی فطرت کے

مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ (آیت ۱۱۴ - المائدہ ۵)

رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (آیت ۲۳ - اعراف ۷)

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ (آیت ۴۷ - الاعراف ۷)

رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفٰتِحِيْنَ (آیت ۸۹ - اعراف ۷)

رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ (آیت ۱۲۶ - الاعراف ۷)

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ (آیت ۸۵ - یونس ۱۰)

رَبَّنَآ اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَيِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا (آیت ۹ - کہف ۱۸)

رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ (آیت ۱۱۱ - المومنون ۲۳)

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا (آیت ۷۴ - فرقان ۲۵)

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ (آیت ۱۰ - الحشر ۵۹)

رَبَّنَا عَلَيْكَ تَوَكَّلْنَا وَاِلَيْكَ اَنَبْنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ (آیت ۴ - الممتحنۃ ۶۰)

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (آیت ۵ - الممتحنۃ ۶۰)

رَبَّنَآ اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ (آیت ۸ - التحریم ۶۶)

وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكَافِرِيْنَ (آیت ۲۸۶ - البقرۃ ۲) ✣

رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ (آیت ۸ - آل عمران ۳) ✣

رَبَّنَا اِنَّنَا اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ (آیت ۱۶ - آل عمران ۳) ✣

رَبَّنَا اٰمَنَّا بِمَا اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ (آیت ۵۳ آل عمران ۳) ✣

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا فِيْ اَمْرِنَا وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ (آیت ۱۴۷ - آل عمران ۳) ✣

رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ (آیت ۱۹۱ آل عمران ۳) ✣

رَبَّنَا اِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِيًا يُّنَادِيْ لِلْاِيْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّكُمْ فَاٰمَنَّا رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ (آیت ۱۹۳ - آل عمران ۳) ✣

رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ (آیت ۱۹۴ - آل عمران ۳) ✣

رَبَّنَا اٰمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ (آیت ۸۳ - المائدۃ ۵)

رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَاۗءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً

## الدعاء والاستجابۃ

اس رسالہ میں دعا اور اس کے مقبول ہونے کی حقیقت بیان کی گئی ہے۔ اور قرآن شریف سے تمام دعاؤں کو یکجا جمع کر دیا گیا ہے اور نہایت مدلل بحث ہے ✦ قیمت ۲ر

## النظر فی بعض مسائل الامام الہمام ابو حامد محمد الغزالی علیہ الرحمۃ

اس میں آٹھ رسالے شامل ہیں جن میں امام غزالی کے بعض مضامین پر محققانہ بحث کی گئی ہے جو ان کی کتابوں المضنون بہ علی غیر اہلہ ✦ المضنون بہ علی اہلہ ✦ المنقذ من الضلال ✦ الاقتصاد فی الاعتقاد ✦ التفرقہ بین الاسلام والزندقہ وغیرہ سے لئے گئے ہیں ✦ پہلے رسالہ میں خدا کی ذات پر بحث ہے ✦ دوسرے رسالے میں امام صاحب کے واردات قلبی کا بیان ہے ✦ تیسرے رسالہ میں فلسفہ کے اقسام اور ان کے علوم پر بحث کی گئی ہے ✦ چوتھے رسالہ میں روح کی حقیقت پر بحث ہے ✦ پانچویں رسالہ میں لوح و قلم کے معنوں کا بیان ہے ✦ چھٹے رسالے میں صراط و میزان کے معنوں پر بحث ہے ✦ ساتویں رسالہ میں ملائکہ اور جن و شیاطین کی حقیقت پر بحث ہے ✦ آٹھویں رسالہ میں امام صاحب کے رسالہ التفرقہ بین الاسلام والزندقہ کا ترجمہ ہے جس میں اس امر پر بحث کی گئی کہ کن باتوں سے تکفیر ہو سکتی ہے اور کن باتوں سے نہیں ✦ قیمت ۸ر

## ترقیم فی قصہ اصحاب الکہف والرقیم

اس رسالہ میں اصحاب کہف کے قصہ پر جو قرآن مجید میں ہے نہایت متانت اور سنجیدگی سے محققانہ بحث کی گئی ہے ✦ قیمت ۵ر

## فضائل الامام من رسائل حجۃ الاسلام

یعنی مکاتبات حضرت امام محمد الغزالی رحمۃ اللہ علیہ جو ان کی وفات کے بعد امام صاحب کے چھوٹے بھائی امام احمد الغزالی نے جمع کئے اور جن کو سید صاحب مرحوم نے نہایت کوشش کے ساتھ صحت فرمایا اور ترجمہ کر کے بعض مقامات پر نہایت دلچسپ بحث کی ہے ✦ قیمت ۸ر

## آخری مضامین

یہ وہ عالیقدر اور مقدس مضامین ہیں جو مرحوم مغفور سر سید نے از ابتدائے یکم شوال ۱۳۱۴ھ ہجری لغایت ماہ ذیقعد ۱۳۱۵ھ ہجری تک نہایت دلسوزی کے ساتھ لکھے اور آخر کار مضمون لکھتے لکھتے ہی ہم سے دائمی مفارقت کر کے اپنے مالک حقیقی کی طرف تشریف لے گئے۔ راقم کو اس خیال سے کہ یہ گوہر بے بہا ضائع نہ ہو جاویں۔ نہایت تلاش اور تجسس سے جمع کرا کر طبع کرائے اور مضامین اسی قوم کے نام نامی پر معنون کئے جس کے واسطے وہ جگر گوشہ بتول و آل رسول عمر بھر سر توڑ کوششیں کرتا رہا۔ وطن سے بے وطن ہوا۔ خویش و بیگانے اپنے و بیگانے کا ہدف تیر ملامت بنا۔ سختیاں سہتا رہا برے بول سنتا رہا۔ کبھی سودائی بنا کبھی مجنوں۔ پر حرف شکایت لب تک نہ لایا۔ کہا تو یہی کہا کہ رب اھد قومی انہم لا یعلمون۔ قوم کی یاد میں جیا۔ قوم کی دھن میں مرا۔ اور حب قومی کے شغف میں فنا فی القوم کے درجے کو پہنچا۔ اب میں دیکھتا ہوں کہ وہ قوم اس عنونہ کی کہاں تک قدر کرتی ہے ✦ علاوہ محصولڈاک قیمت ۵ر

دیکھو! دیکھو!! دیکھو!!!

## مفسر القرآن آنریبل ڈاکٹر سر سید احمد خان علیہ الرحمۃ والغفران

کے

# آخری مضامین

یہ وہ عالی قدر اور مقدس مضامین ہیں جو مرحوم سید نے از ابتدائے یکم شوال سنہ ۱۳۱۴ ہجری لغایت ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۳۱۵ ہجری نہایت دلسوزی کی ساتھ لکھے اور آخر کار مضمون لکھتے لکھتے ہی ہم سے دائمی مفارقت کر کے اپنے مالک حقیقی کیطرف تشریف لیگئے۔ راقم نے اس خیال سے کہ یہ گوہر بے بہا ضائع نہ ہو جاویں نہایت تلاش اور تجسس سے جمع کرا کر طبع کرائے اور یہ مضامین اسی قوم کے نام نامی پر معنون کئے جسکے واسطے وہ جگر گوشۂ بتول و آل رسول عمر بھر سر توڑ کوششیں کرتا رہا۔ وطن سے بیوطن ہوا۔ خویش و بیگانے اپنے بیگانے کا ہدف تیر بنا۔ سختیاں سہتا رہا۔ بری بھلی سنتا رہا۔ کبھی سودائی بنا کبھی مجنون۔ پر حرف شکایت لب تک نہ لایا۔ کہا تو یہی کہا کہ رب اہد قومی انہم لا یعلمون۔ قوم کی یاد میں جیا۔ قوم کی دھن میں مرا۔ اور جب قومی کے شغف میں فنا فی القوم کے درجہ کو پہنچا۔ اب میں دیکھتا ہوں کہ وہ قوم اس عنونہ کی کہانتک قدر کرتی ہے۔ جو مضامین اس کتاب میں ہیں وہ حسب ذیل ہیں:-

قیمت مجلد ایک روپیہ ۱ عہ علاوہ محصول ڈاک

## (فہرست مضامین)

# ازالۃ الغین

## عن

# ذی القرنین

للعبد المفتقر الی اللہ الصمد سید احمد

بفرمائش

منشی فضل الدین تاجر کتب قومی و مالک و مہتمم اخبار اشاعت

لاہور کشمیری بازار

۱۰ ہجری مقدس ۱۳



## خلق الانسان

نئے فلسفہ دانوں نے انسان کی پیدائش کے متعلق نئی تحقیقات سے ثابت کیا ہے کہ انسان کیڑے سے پیدا ہوتا ہے لیکن آج سے ۱۳ سو برس پہلے مسلمانوں کی پاک کتاب اس بات کو دنیا پر روشن کر چکی ہے اسی مضمون کو سرسید احمد خاں صاحب مرحوم و مغفور نے قرآن سے لے کر نہایت وضاحت سے لکھا ہے اور نئے فلسفہ دانوں کا خوب جواب دیا ہے اس کا مطالعہ ہر بشر کے لئے ضروری ہے + قیمت ——— ۲/

## ازالۃ الغین عن ذکر ذوالقرنین

سکندر ذوالقرنین کے حالات کے متعلق اور یاجوج ماجوج اور سد یاجوج ماجوج اور سد گریٹ وال اور حالات چوانگ تی ذکر تاریخ چین جیمس کارکرن اور بنائے دیوار وغیرہ وغیرہ کے متعلق ہے۔ سرسید احمد خاں صاحب مرحوم و مغفور نے قرآن شریف سے یہ مضمون لے کر نہایت ہی اصلی حالات لکھے ہیں۔ اس کتاب کے متن میں آیات قرآنی اور ترجمہ مع اردو یا مصنف کے ہے اور حاشیہ پر تفسیر کبیر عربی ہے + قیمت ——— ۵/

## الجن والجان علٰی ما فی القرآن

اس کتاب میں لفظ جن اور انس سے بحث کی گئی ہے کہ آیا قرآن شریف میں جو یہ لفظ استعمال ہوئے ہیں اس کے کیا معنی لئے جانے چاہئیں اس مضمون کے متعلق قرآن شریف کی تمام آیات جمع کر کے اور روایت اور لفظوں کے موقع بے موقع اور جا بے استعمال اور صرف نحو کے لحاظ سے نہایت مدلل بحث کے بعد اصل حالات لکھے ہیں + قیمت ——— ۵/

## تحریر فی اصول التفسیر

اس کتاب۔ نواب محسن الملک مولوی سید مہدی علی صاحب اور سرسید احمد خاں صاحب بہادر کی خط و کتابت ہے بابت تفسیر قرآن سرسید احمد خاں مرحوم۔ نواب صاحب کو جس جگہ شبہ ہوا ہے یا انہوں نے جائز نہیں سمجھا اعتراض کئے ہیں۔ سرسید نے بھی تسلی کے لئے جواب لکھے ہیں۔ انہوں نے پھر جواب در جواب لکھا ہے۔ غرضیکہ عجیب و دلچسپ سلسلہ بحث ہے اس کے ساتھ سرسید احمد خاں نے مقاصد تفسیر لکھ دئیے ہیں جس شخص نے سرسید کی تفسیر پڑھی ہے اس کا فرض ہے کہ اس رسالہ کا ضرور مطالعہ کرے تاکہ تفسیر جن اصولوں پر ہے معلوم ہو جائے + قیمت ——— ۵/

## لکچر اسلام

سرسید احمد خاں صاحب بہادر مرحوم کا لکچر متعلق مذہب اسلام کی نسبت + قیمت ——— ۱/

## المشتہر

خاکسار فضل الدین تاجر کتب قومی مالک اخبار اشاعت

بازار کشمیری

لاہور

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلحمدُ لِلّٰہِ الّذی لہ المُلک والملکوت ولہ الکبریاء وَالجبروت وَالصّلوۃ والسّلامُ علیٰ رَسُولِہٖ محمّد خاتمِ النّبیّین وَعلیٰ آلہٖ الطاہرین وَاَصحابہٖ اَجمعین ؕ

اس رسالہ مین میرا مقصد ہے کہ سدّ یاجوج و ماجوج کی نسبت جو قصہ **ذوالقرنین** کا قرآن مجید مین مذکور ہے اُسکو مورخانہ تحقیقات سے بیان کرون اور قرآن مجید کی آیتون کو واقعی حالات سے مطابق کرکے دکھلاؤن کہ درحقیقت وہ قصہ کیا ہے - اور جس قدر بے سند اور ناقابل قبول روائتین ہماری کتابون اور تفسیرات مین اُس کے ساتھ شامل کی ہین اُن سے لوگون کو آگاہ کردون اور جو حقیقت اُس قصہ کی ہے اُس کو کھول دون - اس لیئے مین نے اس رسالہ کا نام **اِزالۃُ الغَین عَن ذِی القَرنَین** رکھا

# قومی دلچسپیون کا نمونہ

## حامیان اسلام!

آپکی لائبریری یا کتب خانہ کی الماریون مین مندرجۂ ذیل کتابین ضرور ہونی چاہئین کیونکہ یہ وہ کتابین ہین جن سے قوم کی خستہ حالی کی طرف عوام الناس کو توجہ دلائی گئی ہے - یہ وہ کتابین ہین جنہون نے مُردہ دلون کے واسطے مسیحائی کا کام کیا ہے - یہ وہ کتابین ہین جنہون نے افسردہ دلون مین تاثیر کی برقی دوڑائی ہے - یہ وہ کتابین ہین جو ملکی اور قومی اغراض کے واسطے اکسیر کا اثر رکھتی ہین - یہ وہ کتابین ہین جن کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ہم کیا ہین اور ہمین کیا ہونا چاہیئے - زیادہ نہین تو ایک ایک ہی کے لیئے ضرور ہی ارشاد ہو قیمت نقد یا بذریعہ ویلیو پے ایبل پارسل - وھُوَ ھٰذا:-

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| دلکش حصہ اول | ۶ر | حسن انجلینا | ۸ر | محصنات | ۱۰ر |
| 〃 〃 دوم | ۸ر | شہید وفا | عہ ر | ایاسے ملے | ۱۰ر |
| دلچسپ حصہ اول | ۶ر | شام نرائن اور پاربتی | ۱۲ر | فسانہ آزاد جلد اول | عکر |
| 〃 〃 دوم | ۸ر | بزم خیال حصہ اول | ۱۲ر | 〃 〃 دوم | ے ر |
| دلفریب حصہ اول | ۶ر | دلربا | ۶ر | 〃 〃 سوم | ے ر |
| سلطان نازک آرا | ۶ر | مہابھارت حصہ اول | ۱۰ر | 〃 〃 چہارم | ے ر |
| سلطان حشمت آرا | ۱۲ر | مہتاب بیگم | عہ ر | جام سرشار | ۸ر |
| عمر عیاش ہر دو حصہ | عکر | زن مرید | ۶ر | آئینہ روزگار | ۸ر |
| فاتحہ بنگالہ | ۸ر | حامد و لبہار | ۶ر | نمونہ وفا | ۱۰ر |
| درگیش نندنی | عہ ر | البرٹ بل | ۶ر | سوزن عشق | عکر |
| ملک العزیز ورجنا | ۸ر | ڈاکٹ اور بر | ۱۲ر | الہ دین لیلیٰ | عکر |
| منصور موہنا | ۸ر | فریب وفا | ۱۰ر | حاجی بابا اصفہانی | عکر |
| | | تعبیر خواب | ۳۰ر | | |

اور قبلی اور اسل بربر تک پہونچا - پھر دارا پر حملہ کیا اور اُسکو شکست
دی اور فارس کے ملک پر قبضہ کرلیا - پھر ہندوستان اور چین پر
چڑھائی کی اور دوسرے ملکون کو فتح کرتا ہوا خراسان مین آیا اور بہت سے
شہر آباد کیے اور پھر عراق مین آیا اور شہر زور مین بیمار ہو کر مرگیا -

اب امام رازی صاحب فرماتے ہین کہ جب **قرآن** سے ثابت
ہوا کہ ذوالقرنین ایک ایسا شخص تھا کہ جس نے تمام زمین پر یا قریباً کل پر
بادشاہت کی تھی اور علم تواریخ سے ثابت ہوا کہ ایسا بادشاہ سوائے
سکندر کے اور کوئی نہین ہوا - تو اب بالیقین قرار پایا کہ **ذوالقرنین**
سے مراد سکندر بن فیلقوس یونانی ہے - **هكذا في تفسير الكبير**

اسمین تو کچھ شک نہین کہ جب **قرآن مجید** مین اُس بادشاہ
کا نام نہین بتایا بلکہ صرف اُس کے چند پتے بتائے ہین تو ہر شخص کو
اس پہیلی کے بوجھنے کا خیال پیدا ہوگا - مگر ہمکو افسوس ہے کہ امام صاحب
نے اُسکو ٹھیک ٹھیک نہین بوجھا - نہ سکندر کے زمانہ کی تاریخ اس بات
کی شہادت دیتی ہے کہ وہ تمام دنیا پر مشرق سے مغرب تک بادشاہ
ہوگیا تھا اور نہ وہ وہان تک جہان آفتاب طلوع اور غروب ہوتا ہے پہنچا
تھا اور نہ دنیا کا جغرافیہ اُن باتون کی جن کا ذکر امام صاحب نے اپنی
**تفسیر** مین کیا ہے تصدیق کرتا ہے اس لیئے ہمکو جرأت ہوئی ہے
کہ اپنے یقین سے یہ بات کہین کہ امام صاحب نے جو **ذوالقرنین**
سے اسکندر یونانی مراد لیا ہے محض غلط ہے - اب امام صاحب

ہے اور خدا سے اُمید ہے کہ جیسا اُس کا نام ہے ویسا ہی وہ ہوگا۔
واللہ المستعان ؀

## یسئلونک عن ذی القرنین

خدا نے اپنے پیغمبر سے کہا کہ "تجھ سے پوچھتے ہین ذوالقرنین کا حال"
اب مسلمان مورخون اور مفسرون نے اس بات پر غور کرنی شروع
کی کہ ذوالقرنین کون تھا۔

قرآن مجید مین یہ لفظ آیا تھا انا مکنا لہ فی الارض یعنی
ہمنے اُسکو قدرت دی تھی زمین مین اس لیئے اکثر مفسرین نے
تسلیم کیا کہ وہ کوئی بہت بڑا بادشاہ تھا۔ اب یہ سوچ ہوئی کہ ایسا بڑا
بادشاہ جس نے تمام دنیا کو مشرق سے مغرب تک لے لیا ہو کون
تھا۔ غالباً ایسا بادشاہ تو اُن کو کوئی نہین ملا۔ اس لیئے انہون نے
تلاش کیا کہ سب سے بڑا بادشاہ کون ہوا ہے۔ تاریخ کی کتابون کو ٹٹولا
اور یہ قرار دیا کہ سکندر اعظم بن فیلقوس یونانی سب بادشاہون مین بڑا
بادشاہ تھا۔ کیونکہ جب اُسکا باپ فیلقوس مرا تو مملکت روم مین جو
طوائف الملوکی تھی اُن سب کو مغلوب کرکے ایک سلطنت بنائی
پھر مغرب کے بادشاہون کو مغلوب کیا اور بحر اخضر تک جا پہونچا پھر
وہان سے پھرا اور مصر مین پہونچا اور وہان اپنے نام پر اسکندریہ
بنایا پھر شام مین پہونچا اور بنی اسرائیل پر حملہ کیا اور بیت المقدس مین
پہونچکر قربانی کی۔ پھر آرمینیہ اور باب الابواب مین آیا اور اہل عراق

بیٹا جسنی فیلقوس نے اُسکو اپنا بیٹا بنا لیا - اس کے ثبوت مین یہ دلیل
بیان کی ہے - کہ جب دارا زخمی ہوا اور سکندر اُس کا سر گود مین لیکر
بیٹھا تو سکندر نے دارا سے کہا کہ اے ابا جان تمکو کس نے زخمی کیا پھر
سکندر اگر دارا کا بیٹا نہوتا تو اُسکو ابا جان کیون کہتا - پس سکندر کا باپ تو
دارا تھا اور اُسکی مان رومی تھی - دو نسلین مل گئین - اس لیئے اُس کو
**ذوالقرنین** کہا گیا -

ایک یہ وجہ بیان کی ہے کہ اُس کے وقت مین انسانون کے
دو قرن گذرے تھے - مگر نہین بتایا کہ انسانون کے دو قرن گذرنے
سے کیا مراد ہے -

ایک یہ وجہ بیان کی ہے کہ اُس کے سر کی دو طرفین تانبے کی
تھین - **کان صفحتا راسه من النحاس** مگر اس کی کچھ
تشریح نہین کی - کہ **کان صفحتا راسه من النحاس** سے
کیا مراد ہے -

ایک یہ وجہ بیان کی ہے کہ اُس کے سر پر پیدائشی کوئی ایسی چیز
تھی جو دو سنگینون کے مشابہ تھی - غالباً اسی خیال سے لوگون مین یہ
بات مشہور ہوئی ہے کہ سکندر کے سر پر دو سینگ تھے -

ایک یہ وجہ بیان کی ہے کہ اُس کے تاج مین دو سینگ بنے
ہوئے تھے -

ایک یہ کہی ہے کہ اُس کی دو زلفین تھین اُن ہی کو دو سینگ

اس بات پر متوجہ ہوئے ہیں کہ سکندر کو **ذوالقرنین** کیوں کہا
ہے اور اس کے کئی وجہیں بیان کی ہیں - ایک یہ کہ وہ **قرنی الشمس**
تک یعنی مشرق و مغرب تک پہونچا تھا - اور ایک جھوٹی حدیث کسی نے
آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر بنائی ہے کہ **سُمّی بذی القرنین**
**لانہ طاف قرنی الدنیا** یعنی شرقہا و غربہا - غالباً اس وجہ
کے بیان کرتے وقت امام صاحب کا خیال ہے کہ زمین مربع ہے اور
اُس کا ایک کنارہ مشرق ہے اور ایک کنارہ مغرب اور اُن کناروں سے
آفتاب طلوع و غروب ہوتا ہے - لیکن اگر درحقیقت زمین گول ہے تو
انسان مشرق و مغرب تک کیونکر پہونچ سکتا ہے کیونکہ آفتاب کا طلوع
و غروب باعتبار اُفق کے کہا جاتا ہے - پس انسان جہاں تک چلا
جاوے اُفق بدلتا جاوے گا - اور مشرق و مغرب کی یکساں حالت
رہیگی اور کبھی مشرق و مغرب تک نہ پہونچ سکیگا - اور اگر ہم بالفرض باعتبار
کسی ملک کے اُفق کے یا بالتخصیص ملک روم کے اُفق کے جہاں
سکندر کا دار السلطنت تھا زمین کے نصف کرہ فوقانی کے ایک نقطہ کو
مشرق اور ایک کو مغرب قرار دیں تو بھی سکندر وہاں تک نہیں پہونچا تھا -
پس یہ دلیل جو وجہ تسمیہ کی بیان کی ہے سراسر غلط ہے -

ایک دلیل یہ بیان کی ہے کہ سکندر دارا کا بیٹا ہے نہ فیلقوس کا -
فیلقوس نے اپنی بیٹی کی شادی دارا سے کردی تھی مگر دارا نے اُسکو نکالدیا
اور اُس کے باپ کے گھر بھیجدیا - لیکن وہ حاملہ ہوچکی تھی اپنے باپ کے گھر

تحت لا یکون ملک مثلہ من تلک ملوک ... لانہم ارادوا ... قال الفرس انہ ذکروہ ... الفرس والروم ... فیلقوس فہو ابنہ ... قال الاسکندر ابوہ ... علی ہذا التقدیر ... فعل ہذا الامتناع ... الی اخشون بن عمر

من نسب غیر نسب ملوک العجم وہو في الحقیقۃ کذب وانما قال الاسکندر ای علی سبیل التواضع اکرم دارا ابنہ (ذوالقول الثانی) قال ابوالریحان البیرونی المنجم في کتابہ الذي سماہ بالآثار الباقیۃ عن القرون الخالیۃ ان ذالقرنین ہو ابوکرب شمس بن عبیر بن افریقش الحمیری فانہ بلغ ملکہ مشارق الارض ومغاربہا وہو الذي افتخر بہ احد الشعراء من حمیر حیث قال قد کان ذوالقرنین جدی مسلما ملکا علا في الارض غیر مفلل بلغ المشارق والمغارب یبتغی اسباب ملک من کریم سید ... قال ... ہذا القول اقرب لان الاذواء کانوا من الیمن وہم الذین لا تخلو اسماؤہم من ذی کذی النون ... والقول الثالث انہ کان عبدا صالحا

مگر یہ دلیل بھی ٹھیک نہین ہے اس لیے کہ اول یہ ثابت ہونا
چاہیے کہ ذوالقرنین اسی ملک کی زبان کا لفظ ہے جس ملک کا
وہ بادشاہ تھا حالانکہ یہی امر تحقیق طلب ہے۔ معہذا جس قدر اعتراضات
سکندر کی سلطنت اور قرآن مجید کی آیات کو اس کی مملکت کی حالت
کے مطابق ہونے پر ہین وہی سب اعتراضات ابوکرب کی سلطنت و
مملکت پر بھی وارد ہوتے ہین۔

بعض مورخون کا قول ہے کہ ذوالقرنین ایک نیک بندہ تھا
خدا کی عبادت مین اسی کے دائین قرن مین مارا گیا وہ مر گیا خدا نے اسکو
پھر زندہ کیا۔ پھر بائین قرن پر مارا گیا پھر مر گیا پھر خدا نے اسکو زندہ کیا اور
ذوالقرنین اس کا نام ہوا۔ اور بادشاہ ہو گیا ہے۔ کیا یہ کچھ کم افسوس
کی بات ہے بلکہ ایسی بے سروپا باتین قرآن مجید کی تفسیرون مین لکھی
ہوئی دیکھتے ہین۔

بعض مورخون نے کہا ہے کہ ذوالقرنین فرشتون مین سے
ایک فرشتہ تھا۔ یہ تمام اقوال جو ہم نے بیان کیے ہین تفسیر کبیر مین
منقول ہین۔

اب ہمارے مفسرون نے اس بات کی تحقیق شروع کی کہ ذوالقرنین
نبی یعنی پیغمبر تھا یا نہین۔ بعضون نے کہا ہے کہ نبی تھا۔ بعضون نے
کہا کہ نبی نہین تھا۔ جو لوگ اسکے نبی ہونے کے قائل ہین انہون
نے یہ دلیل پکڑی کہ خدا نے فرمایا ہے کہ انا مکنا لہ فی الارض

انا مکنا له فی الارض یعنی التمکین یحتمل ان یکون المراد منه التمکین بسبب النبوة ویحتمل ان یکون المراد منه التمکین بسبب الملک من حیث انه ملک مشارق الارض و مغاربها والاول اولی

جملة ما قيل في هذا الباب والقول الاول الملك فهذا حتى تسموا باسماء ان تسموا باسماء الانبياء اللهم اغفر ما ضيعتم ذي القرنين فقال سمع رجلا يقول يا من الملائكة عن عمر انه ان ذي القرنين ملك والظلمة (القول الرابع) بذلك لانه دخل النور (الحادي عشر) سمي السبب بذي القرنين لهذا

کہا ہے۔

سب سے بڑی دلچسپ یہ وجہ بیان کی ہے کہ اللہ تعالےٰ نے نور وظلمت دونون کو اُس کا مسخر کیا تھا۔ اس لیئے اُسکو ذوالقرنین کہتے تھے۔

ایک یہ وجہ لکھی ہے کہ بسبب شجاعت کے اُسکو ذوالقرنین کہتے تھے جیسے کہ شجاع آدمی کو مینڈھے سے تشبیہ دیتے ہین جس کے دو سینگ ہوتے ہین۔

ایک اَور دلچسپ وجہ لکھی ہے کہ سکندر نے خواب مین دیکھا کہ وہ آسمان پر چڑھ گیا ہے۔ اور آفتاب کے دونون کنارے یا دونون سینگ (بہتر یہ کہنا ہے کہ دونون کان) پکڑ کر لٹک گیا تھا۔ اس لیئے ذوالقرنین کہتے ہین۔

ایک یہ وجہ لکھی ہے۔ کہ اُس نے نور مین اور ظلمات مین دونون مین سفر کیا تھا۔ پس ذوالقرنین ہوگیا۔

ابوریحان بیرونی نے اپنی کتاب آثار الباقیہ عن قرون الخالیہ مین حمیری خاندان کے بادشاہون مین سے ابوکرب بن عبیر بن افریقس کو ذوالقرنین قرار دیا ہے اور کہتا ہے کہ اُس کا ملک مشرق و مغرب تک پہونچ گیا تھا اور اُسپر بڑا قرینہ یہ قایم کیا ہے کہ ذو کا لفظ حمیری خاندان کے بادشاہون کے نام کے ساتھ مستعمل ہوتا ہے جیسے ذی نواس وغیرہ۔

اظهر لاجل الدليل الذي ذكرناه وهو ان مثل هذا الملك العظيم يجب ان يكون معلوم الحال عند اهل الدنيا والذي هو معلوم الحال عند الملك العظيم هو الاسكندر فوجب ان يكون المراد بذي القرنين هو الاسكندر الا ان فيه اشكالا وهو انه كان تلميذا لارسطاطاليس الحكيم وكان على مذهبه فتعظيم الله اياه يوجب الحكم بان مذهب ارسطاطاليس حق وصدق وذلك [illegible]

المسئلة الثالثة اختلفوا في ذي القرنين هل كان من الانبياء منهم من قال انه نبي واحتجوا عليه بوجوه الاول قوله انا مكنا له في الارض والاولى حمله على التمكين في الدين والتمكين الكامل في الدين هو النبوة [illegible]

که وہ سد جس کا ذکر قرآن مجید میں آیا ہے اور ایسی مستحکم و مضبوط بنائی
گئی ہے کہ مفسرین اور مورخین کے زمانہ تک اس کا معدوم ہو جانا غیر ممکن
تھا ہے فی الحقیقت کس جگہ واقع ہے صرف قیاساً یہ کہدینا کہ شمال میں
بنی ہوگی کافی نہیں صاف طور پر اور بالتحقیق بتانا چاہیے کہ وہ سد
فلاں مقام پر موجود ہے —

اس کے بعد تحقیق کرنا چاہیے کہ اسکو کس بادشاہ نے بنایا تھا
جس بادشاہ نے بنایا ہو اسی پر قرآن مجید میں **ذوالقرنین** کا اطلاق
ہوا ہے۔ ممکن ہے کہ اس بادشاہ کو **ذوالقرنین** کہنے کی وجہ معلوم
ہو یا مشتبہ رہے مگر اس کے نہ معلوم ہونے یا مشتبہ رہنے سے کوئی حرج
اصل واقعہ کے ثابت ہونے میں نہیں ہوتا کیونکہ واقعہ جس کا ثبوت درکار
ہے وہ صرف اس قدر ہے کہ وہ سد بنی اور فلاں مقام پر موجود ہے اور
فلاں بادشاہ نے اسکو بنایا ہے

اس کے بعد اس بادشاہ کی مملکت اور اسکی سلطنت پر غور کرنا
ہے کہ وہ حالات ان باتوں کے مطابق ہیں جو قرآن مجید میں اس بادشاہ
کی سلطنت یا مملکت کی نسبت بیان ہوئے ہیں یا نہیں کیونکہ اگر وہ
مطابق ہوں تو کافی یقین ہوگا کہ اسی بادشاہ کا ذکر قرآن مجید میں ہے
اور اسی پر ذوالقرنین کا اطلاق ہوا ہے۔

اسی کے ساتھ **یاجوج** اور **ماجوج** کا تاریخانہ طور سے حال
بیان کرنا چاہیے نہ قصہ اور کہانی کے طریقہ پر اور قرآن مجید کے الفاظ

یعنی ہمنے اُسکو قدرت دی زمین مین" تو قدرت سے اشارہ ... قدرت فی الدین قرار دینا اولیٰ ہے اور یوہی قدرت دین مین ثابت ہے اس لیئے ذوالقرنین نبی تھا۔

دوسری جگہ خدا نے فرمایا ہے۔ وآتیناه من کل شیٔ سببا یعنی "ہمنے دیا اُسکو ہر ایک چیز کا سامان۔ اور ہر چیز کے لفظ مین نبوت بھی داخل ہے۔ اور اس لیئے ذوالقرنین کو نبوت بھی دی گئی تھی۔

تیسری جگہ خدا نے کہا قلنا یا ذاالقرنین یعنی "ہمنے کہا اے ذوالقرنین" اور خدا جس سے بات کرتا ہے وہ نبی ہوتا ہے پس ذوالقرنین بھی نبی تھا۔

بعضون نے کہا کہ ذوالقرنین نبی نہین تھا اور ... مکناله فی الارض سے اُسکی قوت سلطنت اور من کل شیٔ سببا سے ذریعہ حصول تسلط ملک پر مراد لینی چاہیے مگر امام رازی صاحبؒ ان الفاظ سے ذوالقرنین کے نبی ہونے کو تقویت دیتے ہین۔

مفسرین کو جو اس قدر غلطیان یا مشکلین ان آیتون کی تفسیر مین پڑین اس کا بڑا سبب یہ ہے کہ انہون نے واقعات کی تحقیق مین اُلٹی راہ اختیار کی ہے یعنی اول اس بات کی تحقیق شروع کی ہے کہ ذوالقرنین کون تھا۔ حالانکہ اول اس بات کو دریافت کرنا تھا

اسمین کچھ شک نہین کہ یہ دونون لفظ عجمی زبان کے ہین توریت
کتاب پیدایش باب دہم آیت دوم مین یافث کے ایک بیٹے کا
نام آیا ہے ماغوغ عبری زبان مین غین کا تلفظ گاف کی آواز سے
ہوتا ہے پس ماغوغ بولا جاتا ہے ماگوگ عربی مین گاف کو جیم سے
بدل لیتے ہین اس لیئے ماگوگ کا ماجوج ہوگیا۔ بیبل کا عربی
ترجمہ جو پوپ کے حکم سے ہوا اور ۱۶۷۱ء مین چھپا اُسمین بھی ماغوغ
کو ماجوج عربی مین لکھا ہے۔

یورپ کی زبانون مین واؤ کا تلفظ ایسی آواز سے ہوتا ہے جو آواز
مابین آواز حرف الف اور حرف واؤ یا واؤ منقلب بالف ہو۔ اس وجہ
سے جب توریت کا ترجمہ یونانی زبان مین ہوا تو ماغوغ کا تلفظ ماگوگ
یا میگاگ لکھا گیا اور میگاگ کی نسل یعنی اُس قوم کا جو میگاگ
سے نکلی گوگ یا گاگ نام ہوا اور پھر اُس ملک پر بھی جہان وہ آباد
تھی گاگ کا استعمال ہونے لگا۔ مگر استعمال مین یہ دونون لفظ ساتھ ساتھ
بولے جاتے تھے جیسے گاگ میگاگ اور ایک کا دوسرے پر بھی
اطلاق ہوتا تھا۔ عربی زبان مین بجائے گاگ میگاگ کے یاجوج ماجوج
کا استعمال ہوا۔ پس یہ دونون لفظ عجمیہ ہین اور بطور علم کے مستعمل ہوتے
ہین اور اسی لیئے عربی زبان مین غیر منصرف مستعمل ہوتے ہین۔

کتاب حزقیل نبی باب ۳۸۔ ورس ۲ مین گوگ کا لفظ قوم پر
اور ماگوگ کا لفظ ملک پر بولا گیا ہے۔

